ہاں! اگر ایسا ہے کہ فراغت اور وُضو کے بعد نماز کا وقت ختم ہو جائے گا تو نماز پڑھ لے اور بعد میں اس کا اعادہ کرے اور اگر دورانِ نماز یہ حالت پیدا ہوئی تو اگر وقت میں گنجائش ہو تو نماز توڑ دینا واجب ہے، اگر اسی طرح پڑھ لی تو گنہگار ہوں گے۔

**سوال:** جاندار کی تصویر والا لباس پہن کر نماز پڑھنا کیسا ہے ؟ نیز نمازی کے سامنے یا پیچھے اگر جاندار کی تصویر آویزاں ہو تو نماز کا کیا حکم ہے ؟

**جواب:** جاندار کی تصویر والا لباس پہن کر نماز پڑھنا مکروہِ تحریمی ہے، نماز کے علاوہ بھی ایسا کپڑا پہننا جائز نہیں۔(نماز کے احکام۔ص۲۵۸)

تصویر کے سامنے نماز پڑھنا اُس وقت مکروہِ تحریمی ہے جب کہ تین شرطیں پائی جائیں ورنہ مکروہِ تنزیہی ہوگی اور وہ شرطیں یہ ہیں: (۱)۔۔۔تصویر پورے قد کی ہو۔(۲)۔۔۔نمازی کے سامنے ہو۔ (۳)۔۔۔تعظیم کے طور پر رکھی ہو۔پس اگر اِن تین میں سے ایک بھی شرط نہ پائی جائے تو نماز مکروہِ تنزیہی ہوگی۔

**سوال:** سدل کسے کہتے ہیں؟ نیز نماز میں سدل کرنے کا کیا حکم ہے؟

**جواب:** سدل یعنی کپڑا لٹکانا، مثلاً سر یا کندھے پر اس طرح سے چادر یا رومال وغیرہ ڈالنا کہ دونوں کنارے لٹکتے ہوں ہاں! اگر ایک کنارہ دوسرے کندھے پر ڈال دیا(یعنی بل دے دیا) اور دوسرا لٹک رہا ہے تو حرج نہیں۔ آج کل بعض لوگ ایک کندھے پر اِس طرح رومال رکھتے ہیں کہ اُس کا ایک سرا پیٹ پر لٹک رہا ہوتا ہے اور دوسرا پیٹھ پر، اس طرح نماز پڑھنا مکروہ تحریمی ہے۔

**سوال:** نماز میں آسمان کی طرف نظر کرنا کیسا ہے؟ اور اگر نماز میں صرف آنکھیں اِدھر اُدھر پھیر کر دیکھتا رہا تو نماز کا کیا حکم ہے؟

**جواب:** نگاہ آسمان کی طرف اٹھانا،اِدھر اُدھر منہ پھیر کر دیکھنا،چاہے پورا منہ پھیرا یا تھوڑا،(یہ نماز کے مکروہاتِ تحریمہ میں سے ہے)منہ پھیرے بغیر صرف آنکھیں پھرا کر اِدھر اُدھر بے ضرورت دیکھنا مکروہ تنزیہی ہے اور اگر کسی ضرورت کے تحت ہو تو حرج نہیں۔

**سوال:** نمازی کے سجدے والی جگہ پر کنکریاں پڑی ہوں تو کیا کرے؟

**جواب:** دورانِ نماز کنکریاں ہٹانا مکروہِ تحریمی ہے۔ہاں!اگر سنت کے مطابق سجدہ ادا نہ ہو سکتا ہو تو ایک بار ہٹانے کی اجازت ہے اور اگر بغیر ہٹائے واجب ادا نہ ہوتا ہو تو ہٹانا واجب ہے،چاہے ایک بار سے زیادہ کی حاجت پڑے۔

**سوال:** کسی آنے والے کو رکعت میں شامل کرنے کے لئے کیا امام رکوع کو تھوڑا طول دے سکتا ہے؟

**جواب:** کسی آنے والے شناسا کی خاطر (یعنی آو بھگت کے لئے) امام کا نماز کو طول دینا نماز کے مکروہات تحریمہ میں سے ہے،ہاں!اگر اُس کی نماز پر اعانت (مدد) کے لئے ایک دو تسبیح کی قدر طول دیا تو حرج نہیں۔

## امامت کی شرائط

**سوال:** امامت کی شرائط بیان کیجئے۔

**جواب:** امام کے لئے چھ شرطیں ہیں: (۱)۔۔۔ صحیح العقیدہ مسلمان ہونا۔ (۲)۔۔۔بالغ ہونا۔ (۳)۔۔۔عاقل ہونا۔(۴)۔۔۔مرد ہونا۔(۵)۔۔۔ قراءت صحیح ہونا۔(۶)۔۔۔معذور نہ ہونا۔

**سوال:** لڑکا اور لڑکی کب بالغ ہوتے ہیں؟

**جواب:** لڑکا بارہ سال اور لڑکی نو سال سے کم عمر تک ہرگز **بالغ وبالِغہ** نہ ہوں گے اور لڑکا لڑکی دونوں (ہجری سِن کے اِعتِبار سے) ۱۵ برس کی کامل عمر میں ضَرور شَرعاً بالغ وبالِغہ ہیں،اگرچِہ آثارِ بُلُوغ (یعنی بالغ ہونے کی علامتیں) کچھ ظاہِر نہ ہوں۔ان عمروں کے اندر اگر آثار پائے جائیں،یعنی خواہ لڑکے خواہ لڑکی

کو سوتے خواہ جاگتے میں **اِنزال** ہو(یعنی منی نکلے)یالڑکی کو حَیض آئے یا جِماع سے لڑکا(کسی لڑکی کو)**حامِلہ** کر دے یا(جِماع کی وجہ سے)لڑکی کو حَمْل رہ جائے تو یقیناً بالغ و بالِغہ ہیں۔اور اگر **آثار** نہ ہوں، مگر وہ خود کہیں کہ ہم بالغ و بالِغہ ہیں اور ظاہِر حال اُن کے قول کی تکذیب نہ کرتا(یعنی جھٹلا تا نہ)ہو تو بھی بالغ و بالِغہ سمجھے جائیں گے اور تمام بُلُوغ کے اَحکام نِفاذ پائیں گے اور(لڑکے کے)داڑھی مونچھ نکلنا یا لڑکی کے پِستان(یعنی چھاتی)میں اُبھار پیدا ہونا کچھ **معتبر** نہیں۔(فتاوی رضویہ ج۱۹ ص ۶۳۰)

**سوال**: کیا پاگل یا مجنون یا مجذوب امامت کرواسکتا ہے؟ اگر نہیں تو کیوں؟

**جواب**: پاگل یا مجنون یا مجذوب امامت نہیں کرواسکتا کیونکہ امامت کی ایک شرط ہے عاقل ہونا جو کہ اِن میں نہیں۔

**سوال**: تراویح میں نابالغ کو امام بنانا کیسا؟

**جواب**: نابالغ کے پیچھے بالغین کی تراویح نہیں ہوگی یہی صحیح ہے۔(بہار شریعت ج۱، ص ۶۹۲)

## معذورِ شرعی کے مسائل

**سوال**: شرعی معذور کسے کہتے ہیں؟ اور اس کا حکم کیا ہے؟

**جواب**: قطرہ آنے، پیچھے سے ریح خارج ہونے، زخم بہنے، دکھتی آنکھ سے بوجہ مرض آنسو بہنے، یوں ہی بوجہ مرض کان، ناف، پستان سے پانی نکلنے، پھوڑے یا ناسور سے رطوبت بہنے اور دست آنے سے وضو ٹوٹ جاتا ہے۔اگر کسی کو اس طرح کا مرض مسلسل جاری رہے اور شروع سے آخر تک پورا ایک وقت گزر گیا کہ وُضو کے ساتھ فرض نماز ادا نہ کر سکا تو وہ شرعاً معذور ہے۔اب ایک وُضو سے اُس وقت میں جتنی نمازیں چاہے پڑھے۔اُس کا وُضو اس مرض سے نہیں ٹوٹے گا۔(نماز کے احکام، ص ۴۳)

اس مسئلے کو مزید آسان لفظوں میں یوں سمجھئے کہ اس قسم کے مریض اپنے معذور شرعی ہونے یا نہ ہونے کی جانچ اس طرح کریں کہ عذر شروع ہونے کے بعد کسی فرض نماز کو وقت میں پڑھنے کی کوشش کریں کہ وضو کر کے طہارت کے ساتھ کم از کم فرض رکعتیں ادا کی جا سکیں۔اگر پورے وقت کے دوران بار

بار کوشش کے باوجود اِتنی مہلت نہیں مل پائی کہ کبھی دورانِ وضو ہی عذر لاحق ہو جاتا ہے اور کبھی وضو مکمل کر لینے کے بعد، یا نماز ادا کرتے ہوئے حتی کہ آخری وقت آگیا تو اب انہیں اجازت ہے کہ وضو کر کے اس وقت کی نماز ادا کریں نماز ہو جائے گی۔ اب چاہے دورانِ ادائیگی نماز بیماری کے باعث نجاست بدن سے خارج ہی کیوں نہ ہو رہی ہو نماز ہو جائے گی۔ فقہائے کرام رَحِمَهُمُ اللهُ السَّلَام فرماتے ہیں کسی شخص کی نکسیر پھوٹ گئی یا اس کا زخم بہہ نکلا تو وہ آخری وقت کا انتظار کرے اگر خون منقطع نہ ہو (بلکہ مسلسل یا وقفے وقفے سے جاری رہے) تو وقت نکلنے سے پہلے وضو کر کے نماز ادا کرے۔" (البحر الرائق، ج ا، ص ۳۷۳-۳۷۴)

**سوال**: معذور ہو جانے کے بعد اگلے وقتوں میں کتنی بار وہ عُذر پایا جائے تو معذور رہے گا؟ نیز ایسا معذور شخص کس صورت میں بیٹھ کر نماز پڑھے گا اور کس صورت میں کھڑے ہو کر؟

**جواب**: جب عُذر ثابت ہو گیا تو جب تک نماز کے ایک پورے وقت میں ایک بار بھی وہ چیز پائی جائے معذور ہی رہے گا۔ مثلاً کسی کے زخم سے سارا وقت خون بہتا رہا اور اِتنی مہلت ہی نہ ملی کہ وضو کر کے فرض ادا کر لے تو معذور ہو گیا۔ اب دوسرے اوقات میں اتنا موقع تو مل جاتا ہے کہ وضو کر کے نماز پڑھ لے مگر ایک آدھ دفعہ زخم سے خون بہہ جاتا ہے، تو اب بھی معذور ہے۔ ہاں! اگر پورا ایک وقت ایسا گزر گیا کہ ایک بار بھی خون نہ بہا تو معذور نہ رہے گا اور پھر جب کبھی پہلی حالت آئی (یعنی سارا وقت مسلسل مرض ہوا) تو پھر معذور ہو جائے گا۔ (نماز کے احکام، ص ۴۴،۴۳) (نیز ایسے شخص کو نماز پڑھنے کے لئے) اگر کسی ترکیب سے عذر جاتا رہے یا اس میں کمی ہو جائے تو اس ترکیب کا کرنا فرض ہے، مثلاً کھڑے ہو کر پڑھنے سے خون بہتا ہے اور بیٹھ کر پڑھے تو نہ بہے گا تو بیٹھ کر پڑھنا فرض ہے۔ (بہار شریعت، جلد ا، ص ۳۸۷)

**سوال**: کن صورتوں میں معذور کا وضو ٹوٹ جاتا ہے؟

**جواب**: معذور کے وضو ٹوٹنے کی چند صورتیں یہ ہیں:

(ا)۔۔۔ فرض نماز کا وقت جانے سے معذور کا وضو ٹوٹ جاتا ہے۔ جیسے کسی نے عصر کے وقت وضو کیا تھا تو سورج غروب ہوتے ہی وضو جاتا رہا اور اگر کسی نے آفتاب نکلنے کے بعد وضو کیا تو جب تک ظہر کا وقت ختم نہ ہو

وضونہ جائے گا کیونکہ ابھی تک کسی فرض نماز کاوقت نہیں گیا۔ فرض نماز کاوقت جاتے ہی معذور کا وضو جاتا رہتاہے اور یہ حکم اس صورت میں ہو گا جب معذور کا عُذر دورانِ وضو یا بعدِ وضو ظاہر ہو، اگر ایسانہ ہو اور دوسرا کوئی حدث (یعنی وضو توڑنے والا معاملہ) بھی لاحق نہ ہو تو فرض نماز کاوقت جانے سے وضو نہیں ٹوٹے گا، کیونکہ اب وہ معذور نہ رہا۔

**(۲)۔۔۔** معذور کا وضو اگرچہ اس چیز سے نہیں جاتا جس کے سبب معذور ہے مگر دوسری کوئی چیز وضو توڑنے والی پائی گئی تو وضو جاتا رہا مثلاً جس کو ریح خارج ہونے کا مرض ہے، زخم بہنے سے اس کا وضو ٹوٹ جائے گا۔ اور جس کو زخم بہنے کا مرض ہے اس کا ریح خارج ہونے سے وضو جاتا رہے گا۔

**(۳)۔۔۔** معذور نے کسی حدث (یعنی وضو توڑنے والے عمل) کے بعد وضو کیا اور وضو کرتے وقت وہ چیز نہیں ہے جس کے سبب معذور ہے پھر وضو کے بعد وہ عذر والی چیز پائی گئی تو وضو ٹوٹ گیا (یہ حکم اس صورت میں ہو گا جب معذور نے اپنے عذر کے بجائے کسی دوسرے سبب کی وجہ سے وضو کیا ہو اگر اپنے عذر کی وجہ سے وضو کیا تو بعد وضو عذر پائے جانے کی صورت میں وضو نہ ٹوٹے گا۔) مثلاً جس کا زخم بہتا تھا اس کی ریح خارج ہوئی اور اس نے وضو کیا اور وضو کرتے وقت زخم نہیں بہا اور وضو کرنے کے بعد بہا تو وضو ٹوٹ گیا۔ ہاں! اگر وضو کے درمیان بہنا جاری تھا تو نہ گیا۔

**(۴)۔۔۔** معذور کے ایک نتھنے سے خون آرہا تھاوُضو کے بعد دوسرے نتھنے سے آیا وضو جاتا رہا، یا ایک زخم بہہ رہا تھا اب دوسرا بہا یہاں تک کہ چیچک کے ایک دانے سے پانی آرہا تھا جس کے سبب معذور تھا اب دوسرے دانے سے آیا وضو ٹوٹ گیا۔

**سوال:** اگر معذور کے عذر کی وجہ سے کپڑے ناپاک ہو جاتے ہوں تو اُنہیں پاک کرنے کے بارے میں کیا حکم ہے؟

**جواب:** معذور کو ایسا عُذر ہو کہ جس کے سبب کپڑے ناپاک ہو جاتے ہیں تو اگر ایک درہم سے زیادہ ناپاک ہو گئے اور جانتا ہے کہ اتنا موقع ہے کہ اسے دھو کر پاک کپڑوں سے نماز پڑھ لوں گا تو پاک کرکے

نماز پڑھنا فرض ہے اور اگر جانتا ہے کہ نماز پڑھتے پڑھتے پھر اتنا ہی ناپاک ہو جائے گا تو اب دھونا ضروری نہیں۔اسی سے پڑھے اگرچہ مصلیٰ بھی آلودہ ہو جائے تب بھی اُس کی نماز ہو جائے گی۔

**نوٹ:**(معذور کے وضو کے تفصیلی مسائل "فتاوی رضویہ مخرجہ جلد ۴ ص ۳۶۷ تا ۳۷۵"اور"بہار شریعت، جلد ۱، ص ۳۸۷ تا ۳۸۵" سے معلوم کر لیجئے۔)

## مسائلِ نمازِ جمعہ

**سوال:** نمازِ جمعہ کا حکم اور جمعہ قائم کرنے کی شرائط کیا ہیں؟

**جواب:** جمعہ فرضِ عین ہے اور اس کی فرضیت ظہر سے زیادہ مؤکّد ہے اور اس کا منکر کافر ہے۔ اور جمعہ قائم کرنے کے لئے چھ شرطیں ہیں کہ ان میں سے ایک شرط بھی مفقود ہو(یعنی نہ پائی جائے) تو جمعہ ہو گا ہی نہیں۔

**(۱)۔۔۔** مصر(یعنی شہر) یا فنائے مصر کا ہونا۔**(۲)۔۔۔** سلطانِ اسلام یا اس کا نائب جسے جمعہ قائم کرنے کا حکم دیا ہو۔**(۳)۔۔۔** وقتِ ظہر کا ہونا۔**(۴)۔۔۔** خطبہ کا ہونا۔**(۵)۔۔۔** جماعت یعنی امام کے علاوہ کم سے کم تین مرد کا ہونا۔**(۶)۔۔۔** اِذنِ عام ہونا۔(بہارِ شریعت ج ۱، ص ۷۶۲)

**سوال:** جمعہ کی ایک شرط "اذنِ عام" ہونا بھی ہے اس سے کیا مراد ہے؟

**جواب:** اِذنِ عام یعنی مسجد کا دروازہ کھول دیا جائے کہ جس مسلمان کا جی چاہے آئے کسی کی روک ٹوک نہ ہو، اگر جامع مسجد میں جب لوگ جمع ہو گئے دروازہ بند کر کے جمعہ پڑھا نہ ہوا۔(بہارِ شریعت ج ۱، ص ۷۷۰)

**سوال:** جمعہ کی شرائط میں "وقتِ ظہر" سے کیا مراد ہے؟ نیز خطبۂ جمعہ کی شرائط بیان کیجئے۔

**جواب:** وقتِ ظہر سے مراد یہ ہے کہ ظہر کے وقت میں جمعہ کی نماز پوری ہو جائے تو اگر درمیانِ نماز میں اگرچہ تشہد مکمل پڑھ لینے کے بعد عصر کا وقت آ گیا، جمعہ باطل ہو گیا ظہر کی قضا پڑھیں۔

خطبۂ جمعہ میں چار شرطیں ہیں:(۱)۔۔۔ وقتِ ظہر میں ہونا۔ (۲)۔۔۔ نماز سے پہلے ہونا۔ (۳)۔۔۔ایسی جماعت کے سامنے ہونا جو جمعہ کے لئے شرط ہے یعنی کم سے کم خطیب کے سوا تین مرد ۔ (۴)۔۔۔اتنی آواز سے ہو کہ پاس والے سُن سکیں۔(بہارِ شریعت ج۱، ص۷۶۶)

**سوال:** کیا خطبہ عربی کے علاوہ کسی اور زبان میں بھی دیا جاسکتا ہے؟

**جواب:** غیر عربی میں خطبہ پڑھنا یا عربی کے ساتھ دوسری زبان میں خطبہ خلط کرنا (یعنی ملا کر پڑھنا) خلافِ سنّتِ مُتَوَارِثَہ ہے (یعنی زمانۂ رسالت سے اب تک چلی آنے والی سنت کے خلاف کرنا ہے)۔

**سوال:** ادائیگیِ جمعہ فرض ہونے کی کتنی اور کون کون سی شرائط ہیں؟

**جواب:** جمعہ کی ادائیگی فرض ہونے کی 11 شرائط ہیں:

(۱)۔۔۔شَہر میں مقیم ہونا۔(۲)۔۔۔صِحّت یعنی تندرست ہونا، لہٰذا مریض پر جُمُعہ فرض نہیں، مریض سے مراد وہ ہے کہ مسجدِ جُمُعَہ تک نہ جاسکتا ہو، یا چلا تو جائے گا مگر مرض بڑھ جائے گا یا دیر میں اچھّا ہو گا۔ شیخِ فانی مریض کے حکم میں ہے۔(۳)۔۔۔آزاد ہونا، لہٰذا غلام پر جُمُعہ فرض نہیں اور اُس کا آقا مَنع کر سکتا ہے۔ (۴)۔۔۔مرد ہونا۔ (۵)۔۔۔ بالغ ہونا۔ (۶)۔۔۔عاقِل ہونا۔ (۷)۔۔۔ انکھیارا ہونا(اندھا نہ ہونا)۔ (۸)۔۔۔چلنے پر قادِر ہونا۔ (۹)۔۔۔قَید میں نہ ہونا۔(۱۰)۔۔۔بادشاہ یا چور وغیرہ کسی ظالم کا خوف نہ ہونا۔ (۱۱)۔۔۔بارش یا آندھی یا اَولے یا سردی کا نہ ہونا یعنی اِس قَدَر کہ اُن سے نقصان کا خوفِ صحیح ہو۔

(بہارِ شریعت ج۱ص ۷۷۲،۷۷۰)

**سوال:** اگر نابینا کو مسجد تک لے جانے والا کوئی موجود ہو تو کیا اس پر جمعہ واجب ہو گا؟

**جواب:** یک چشم (یعنی جس کی ایک آنکھ صحیح اور ایک خراب ہو) اور جس کی نگاہ کمزور ہو اس پر جمعہ فرض ہے۔ یوہیں جو اندھا مسجد میں اذان کے وقت باوضو موجود ہو اس پر جمعہ فرض ہے، اور وہ نابینا جو خود مسجد جمعہ تک بلا تکلّف نہ جا سکتا ہو اگرچہ مسجد تک کوئی لے جانے والا ہو (اُجرتِ مثل پر لے جائے یا بلا

اُجرت) اس پر جمعہ فرض نہیں۔اور بعض نابینا بلا تکلّف بغیر کسی کی مدد کے بازاروں راستوں میں چلتے پھرتے ہیں اور جس مسجد میں چاہیں بلا پُوچھے جاسکتے ہیں اُن پر جمعہ فرض ہے۔(بہارِ شریعت ج ۱ ص ۷۷۲، ۷۷۱)

**سوال**: جس پر کسی عذر کی وجہ سے جمعہ فرض نہیں یا جمعہ کی جماعت نہ ملی ہو تو وہ کون سی نماز پڑھیں گے؟

**جواب**: جس پر کسی عذر کی وجہ سے جمعہ فرض نہیں یا جمعہ کی جماعت نہ ملی ہو، وہ ظہر کی نماز پڑھیں گے۔مریض یا مسافر یا قیدی یا کوئی اور جس پر جمعہ فرض نہیں اُن لوگوں کو بھی جمعہ کے دن شہر میں جماعت کے ساتھ ظہر پڑھنا مکروہِ تحریمی ہے، خواہ جمعہ ہونے سے پہلے جماعت کریں یا بعد میں۔یو ہیں جنہیں جمعہ نہ ملاوہ بھی بغیر اذان واقامت ظہر کی نماز تنہا تنہا پڑھیں، جماعت اِن کے لئے بھی ممنوع ہے۔

(بہارِ شریعت ج ۱ ص ۷۷۴، ۷۷۳)

## مسائل نماز عیدین

**سوال**: عیدین کی نماز کس کس پر پڑھنا واجب ہے؟ نیز اِن دونوں نمازوں کا وقت کب سے کب تک ہوتا ہے؟

**جواب**: **عیدَین** یعنی عید الفطر اور بقر عید کی نَماز واجِب ہے مگر سب پر نہیں صِرف ان پر جن پر جمعہ واجِب ہے۔اور **اِن** دونوں نمازوں کا وَقت سورج کے بقدر ایک نیزہ بلند ہونے (یعنی طلوعِ آفتاب کے ۲۰ مِنَٹ کے بعد) سے ضحوۂ کبریٰ یعنی نصف النہار شرعی تک ہے مگر عید الفطر میں دیر کرنا اور عید اضحی میں جلد پڑھ لینا مستحب ہے۔(نماز کے احکام ص ۴۴۱)

**سوال**: کیا عیدین کی نماز کے لئے بھی کچھ شرائط ہیں؟ نیز اس میں خطبہ کا کیا حکم ہے؟

**جواب**: **عیدَین** کی ادا کی وُہی شرطیں ہیں جو جمعہ کی ہیں، صِرف اتنا فرق ہے کہ جمعہ کا خُطبہ شرط ہے اور **عیدَین** میں سُنَّت۔جمعہ کا خطبہ قبل از نَماز ہے اور **عیدَین** کا نَماز کے بعد۔(نماز کے احکام ص ۴۴۱)

**سوال**: نمازِ عید پڑھنے کا طریقہ بیان کیجئے۔

**جواب:** پہلے اِس طرح نیّت کیجئے: ''میں نے نیّت کی دو رَکعت نَماز عیدُ الفطر یاعیدُ الاضحی کی، ساتھ چھ زائد تکبیروں کے، واسطے اللہ عَزَّوَجَلَّ کے، پیچھے اِس امام کے'' پھر کانوں تک ہاتھ اُٹھایئے اور اللّٰہُ اَکْبَر کہہ کر حسبِ معمول ناف کے نیچے باندھ لیجئے اور **ثناء** پڑھئے۔ پھر کانوں تک ہاتھ اُٹھایئے اور اللّٰہُ اَکْبَر کہتے ہوئے لٹکا دیجئے۔ پھر ہاتھ کانوں تک اٹھایئے اور اللّٰہُ اَکْبَر کہہ کر لٹکا دیجئے۔ پھر کانوں تک ہاتھ اٹھایئے اور اللّٰہُ اَکْبَر کہہ کر باندھ لیجئے یعنی پہلی تکبیر کے بعد ہاتھ باندھئے اس کے بعد دوسری اور تیسری تکبیر میں لٹکایئے اور چوتھی میں ہاتھ باندھ لیجئے۔ اس کو یوں یاد رکھئے کہ **جہاں قِیام میں تکبیر کے بعد کچھ پڑھنا ہے وہاں ہاتھ باندھنے ہیں اور جہاں نہیں پڑھنا وہاں ہاتھ لٹکانے ہیں۔** پھر امام **تَعَوُّذ** اور **تسمیہ** آہستہ پڑھ کر **الحمد** شریف اور سورت جہر (یعنی بُلند آواز) کے ساتھ پڑھے، پھر رُکوع کرے۔ دوسری رَکعَت میں پہلے **الحمد** شریف اور سُورت جہر کے ساتھ پڑھے، پھر تین بار کان تک ہاتھ اٹھا کر اللّٰہُ اَکْبَر کہئے اور ہاتھ نہ باندھئے اور چوتھی بار بغیر ہاتھ اُٹھائے اللّٰہُ اَکْبَر کہتے ہوئے رُکوع میں جایئے اور قاعِدے کے مطابِق نَماز مکمَّل کر لیجئے۔ ہر دو تکبیروں کے درمیان تین بار ''سُبْحٰنَ اللّٰہ'' کہنے کی مِقدار چُپ کھڑا رَہنا ہے۔ (نماز کے احکام ص ۴۴۰)

**سوال:** اگر کسی کو عید کی نماز اَدھوری ملی تو وہ کس طرح پڑھے؟

**جواب:** **پہلی** رَکعَت میں امام کے تکبیریں کہنے کے بعد مقتدی شامِل ہوا تو اُسی وَقت (تکبیرِ تحریمہ کے علاوہ مزید) تین تکبیریں کہہ لے اگرچِہ امام نے قراءت شروع کر دی ہو اور تین ہی کہے اگرچِہ امام نے تین سے زِیادہ کہی ہوں اور اگر اس نے تکبیریں نہ کہیں کہ امام رُکوع میں چلا گیا تو کھڑے کھڑے نہ کہے بلکہ امام کے ساتھ رُکوع میں جائے اور رُکوع میں تکبیریں کہہ لے اور اگر امام کو رُکوع میں پایا اور غالِب گمان ہے کہ تکبیریں کہہ کر امام کو رُکوع میں پالے گا تو کھڑے کھڑے تکبیریں کہے پھر رُکوع میں جائے ورنہ اللّٰہُ اَکْبَر کہہ کر رُکوع میں جائے اور رُکوع میں تکبیریں کہے پھر اگر اس نے رُکوع میں تکبیریں پوری نہ کرنے پایا کہ امام نے سر اُٹھا لیا تو باقی ساقِط ہو گئیں (یعنی بَقِیَّہ تکبیریں اب نہ کہے) اور اگر امام کے رُکوع سے اُٹھنے کے بعد شامِل ہوا تو اب تکبیریں نہ کہے بلکہ (امام کے سلام پھیرنے کے بعد) جب اپنی (بَقِیَّہ) پڑھے اُس وَقت کہے۔ اور

رُکوع میں جہاں تکبیر کہنا بتایا گیا اُس میں ہاتھ نہ اُٹھائے اور اگر دوسری رَکعت میں شامِل ہوا تو پہلی رَکعت کی تکبیریں اب نہ کہے بلکہ جب اپنی فوت شدہ پڑھنے کھڑا ہو اُس وَقت کہے۔ دوسری رَکعَت کی تکبیریں اگر امام کے ساتھ پاجائے فَبِھا (یعنی تو بہتر)۔ ورنہ اس میں بھی وُہی تفصیل ہے جو پہلی رَکعَت کے بارے میں مذکور ہوئی۔ (نماز کے احکام ص ۴۴۳)

**سوال:** اگر کسی کو عید کی نماز نہ ملی تو کیا کرے؟

**جواب:** **امام** نے نَماز پڑھ لی اور کوئی شخص باقی رہ گیا خواہ وہ شامِل ہی نہ ہوا تھا یا شامِل تو ہوا مگر اُس کی نَماز فاسد ہو گئی تو اگر دوسری جگہ مل جائے، پڑھ لے ورنہ (بِغیر جماعت کے) نہیں پڑھ سکتا۔ ہاں! بہتر یہ ہے کہ یہ شخص چار رَکعت چاشت کی نَماز پڑھے۔ (نماز کے احکام ص ۴۴۳)

## اقتداء کی شرائط

**سوال:** نماز کی جماعت میں مقتدیوں کے لئے کتنی اور کون کون سی شرائط ہیں؟

**جواب:** نماز کی جماعت میں مقتدیوں کے لئے 13 شرائط ہیں:

**(۱)۔۔۔ نیتِ اقتدا:** یعنی امام کی اقتدا کی نیّت کرنا۔

**(۲)۔۔۔ نیتِ اقتدا کا تحریمہ کے ساتھ ہونا یا تحریمہ پر مقدم ہونا:** یعنی نیت کرتے ہی تکبیرِ تحریمہ کہہ لی جائے یا تکبیرِ تحریمہ سے پہلے نیت کی ہو پھر تکبیرِ تحریمہ کہی، بشرطیکہ پہلے نیت ہونے کی صورت میں کوئی اجنبی کام نیت و تحریمہ میں جدائی ڈالنے والا نہ ہو یعنی ایسا نہ ہو کہ نیت کر لی پھر کوئی اور کام مثلاً کھانا کھا لیا اور اب دوبارہ نئی نیت نہیں کی بلکہ اُسی نیت پر تکبیرِ تحریمہ کہہ کر نماز شروع کر دی تو ایسی صورت میں اقتداء درست نہیں ہو گی۔

**(۳)۔۔۔ امام و مقتدی دونوں کا ایک مکان میں ہونا:** یعنی امام یا مقتدی میں سے کوئی ایک سوار ہو تو دوسرا پیدل نہ ہو۔ اور اگر میدان میں ہو تو دونوں کے درمیان اتنا چوڑا راستہ نہ ہو کہ جس میں ایک بیل گاڑی گزر سکے۔

**(۴)۔۔۔ دونوں کی نماز ایک ہو یا امام کی نماز، نمازِ مقتدی کو مُتَضَمِّنْ ہو:** یعنی اگر امام نفل پڑھ رہا ہے اور مقتدی بھی نفل تو ایک ہی نماز ہو گی، اور اگر امام نفل پڑھ رہا ہے اور مقتدی فرض تو اقتداء درست نہیں ہو گی۔ ہاں! اگر امام کی نماز مقتدی کی نماز کو اپنے ضمن میں لئے ہوئے ہو تو اقتداء درست ہو گی جیسے امام فرض پڑھ رہا ہو اور مقتدی نفل کی نیت کر لے تو اقتداء درست ہو جائے گی کیونکہ فرض کے اندر نفل موجود ہے۔

**(۵)۔۔۔ امام کی نماز کا مذہبِ مقتدی پر صحیح ہونا:**

**(۶)۔۔۔ امام و مقتدی دونوں کا اسے صحیح سمجھنا:** یعنی امام کی نماز خود اُس (یعنی امام) کے گمان میں صحیح ہے اور مقتدی کے گمان میں صحیح نہ ہو تو جب بھی اقتداء صحیح نہ ہوئی مثلاً شافعی المذہب امام کے بدن سے خون نکل کر بہہ گیا جس سے حنفیہ کے نزدیک وضو ٹوٹتا ہے اور بغیر وضو کئے امامت کی، حنفی اس کی اقتداء نہیں کر سکتا اگر کرے گا نماز باطل ہو گی اور اگر امام کی نماز خود اس کے طور پر صحیح نہ ہو مگر مقتدی کے طور پر صحیح ہو تو اس کی اقتداء صحیح ہے جبکہ امام کو اپنی نماز کا فساد معلوم نہ ہو مثلاً شافعی امام نے عورت یا عضو تناسل چھونے کے بعد بغیر وضو کئے بھول کر امامت کی، تو حنفی اس کی اقتداء کر سکتا ہے اگرچہ اس کو معلوم ہو کہ اس سے ایسا واقعہ ہوا تھا اور اس نے وضو نہ کیا۔ اور اگر امام نے عورت یا عضوِ تناسل کو چھونے کے بعد جان بوجھ کر پڑھا دی تو نماز نہ ہو گی کہ اس کی خود نہ ہوئی کہ وہ اپنے مذہب کے اعتبار سے بے وضو ہے تو مقتدی کی کیسے ہو گی۔

**(۷)۔۔۔ شرائط کی موجودگی میں عورت کا محاذی (برابر) نہ ہونا:** یعنی عورت کا مرد کے برابر کھڑا ہونا اس وقت مرد کے لئے مانع اقتدا ہے جب کہ کوئی چیز ایک ہاتھ اونچی حائل نہ ہو نہ مرد کے قد برابر بلندی پر عورت کھڑی ہو۔ (اس مسئلہ کی مزید شرائط ہیں جو مکتبہ دار السنہ دہلی کی مطبوعہ **"آسان فرض علوم"** میں ملاحظہ کی جا سکتی ہیں۔)

**(۸)۔۔۔ مقتدی کا امام سے مقدم (یعنی آگے) نہ ہونا:** یعنی اگر امام کے برابر کھڑے ہوں تو یہ ضروری ہے کہ مقتدی کا قدم امام سے آگے نہ ہو یعنی اس کے پاؤں کا گٹا (یعنی ایڑی) امام کے گٹے سے آگے نہ ہو سر کے آگے پیچھے ہونے کا کچھ اعتبار نہیں۔

**(۹)۔۔۔امام کے انتقالات کا علم ہونا:** یعنی امام اِس وقت رکوع میں ہے یا سجدہ میں مقتدی کو اِس کا علم ہونا ضروری ہے خواہ یہ علم امام کی آواز سن کر ہو یا مُکَبِّرْ کی آواز سے۔

**(۱۰)۔۔۔امام کا مقیم یا مسافر ہونا معلوم ہونا:** یعنی امام اگرچہ مسافر ہی کیوں نہ ہو اُس کی اقتداء درست ہو جائے گی جبکہ اُس امام کا مسافر یا مقیم ہونے کا علم ہو۔

(یہ حقیقۃً صحتِ اقتداء کی شرط نہیں بلکہ حکمِ صحتِ اقتداء کے لئے شرط ہے، لہٰذا بعدِ نماز اگر حال معلوم ہو جائے تب بھی نماز صحیح ہو جائے گی۔)

**(۱۱)۔۔۔ارکان کی ادا میں شریک ہونا:** یعنی جب امام قیام کرے تو مقتدی بھی قیام میں ہو اس کے بعد رکوع سجود وغیرہ میں شامل رہے۔ امام سے پہلے رکوع و سجود وغیرہ ارکان ادا نہ کرے۔

**(۱۲)۔۔۔ارکان کی ادا میں مقتدی کا امام کے مثل ہونا یا کم ہونا:** یعنی اگر مقتدی رکوع و سجود پر قادر ہے تو امام بھی رکوع و سجود پر قادر ہو، اگر امام رکوع و سجود سے عاجز ہے یعنی کھڑے یا بیٹھے رکوع و سجود کی جگہ اشارہ کرتا ہو تو اس کے پیچھے اس کی نماز نہیں ہو گی جو رکوع و سجود پر قادر ہے ہاں! اگر مقتدی بھی رکوع و سجود سے عاجز ہے تو ہو جائے گی۔

**(۱۳)۔۔۔یوہیں شرائط میں مقتدی کا امام سے زائد نہ ہونا:** یعنی نماز کی شرائط میں مقتدی کا امام سے زائد نہ ہونا مثلاً مقتدی کا ستر چھپا ہو اور امام کا ستر کھلا ہو تو ستر چھپانے والے مقتدی کی نماز نہ ہو گی۔

(بہار شریعت، ج ا، ص ۵۶۲ تا ۵۶۷، ماخوذا)

## مسائل شرعی مسافر

**سوال:** شرعی مسافر کسے کہتے ہیں؟ نیز کیا اُس پر شرعی احکامات سفر شروع کرتے ہی نافذ ہو جائیں گے؟

**جواب:** **شرعاً** مسافر وہ شخص ہے جو تین دن کے فاصلے تک جانے کے ارادے سے اپنے مقامِ اِقامت مَثَلاً شہر یا گاؤں سے باہَر ہو گیا۔ خشکی میں سفر پر تین دن کی مسافت سے مراد ساڑھے ستاون میل (تقریباً ۹۲ کلو میٹر) کا فاصلہ ہے۔ (بہارِ شریعت ج ا ص ۷۴۰، ۷۴۱) **محض** نیّتِ سفر سے مسافر نہ ہو گا بلکہ مسافر کا حکم اُس

وَقت ہے کہ اپنی بستی کی آبادی سے باہر ہو جائے، شہر میں ہے تو شہر سے، گاؤں میں ہے تو گاؤں سے اور شہر والے کے لئے یہ بھی ضروری ہے کہ شہر کے آس پاس جو آبادی شہر سے **متصل** (مُتْ۔تَ۔صِل) یعنی ملی ہوئی) ہے اس سے بھی باہر آجائے۔ (دُرِّمُختار و رَدُّالْمُحتار ج۲ص۷۲۲)

نیز **مسافر** اُس وقت تک مسافر ہے جب تک اپنی بستی میں پہنچ نہ جائے یا کسی آبادی میں پورے ۱۵ دن ٹھہرنے کی نیّت نہ کرلے۔ یہ اُس وقت ہے جب پورے تین دن کی راہ (یعنی تقریباً ۹۲ کلو میٹر) چل چکا ہو، اور اگر تین منزل (یعنی تقریباً ۹۲ کلو میٹر) پہنچنے سے پہلے واپسی کا ارادہ کرلیا تو مسافر نہ رہا اگرچہ جنگل میں ہو۔ (دُرِّمُختار ج۲ص۷۲۸)

**سوال**: مسافر پر نماز میں قصر کرنے کا کیا حکم ہے؟ اور اگر اس نے نماز میں قصر نہ کی بلکہ چار فرض مکمل ادا کرلئے تو اس کی نماز کا کیا حکم ہے؟

**جواب**: **مسافر** پر واجب ہے کہ نَماز میں قصر کرے یعنی چار رَکعَت والے فرض کو دو پڑھے اِس کے حق میں دو ہی رکعتیں پوری نماز ہے اور قصداً چار پڑھیں اور دو پر قعدہ کیا تو فرض ادا ہو گئے اور پچھلی دو رکعتیں نفل ہو گئیں مگر گناہ گار و عذابِ نار کا حق دار ہے کہ واجب ترک کیا لہٰذا توبہ کرے۔ اور اگر دو رَکعت پر قعدہ نہ کیا تو فرض ادا نہ ہوئے اور وہ نَماز نفل ہو گئی ہاں! اگر تیسری رَکعت کا سجدہ کرنے سے پیشتر اِقامت کی نیت کرلی تو فرض باطل نہ ہوں گے مگر قیام و رُکوع کا اِعادہ کرنا ہو گا اور اگر تیسری کے سجدے میں نیت کی تو اب فرض جاتے رہے یونہی اگر پہلی دونوں یا ایک میں قراءت نہ کی نَماز فاسد ہو گئی۔ (بہارِ شریعت ج۱ص۷۴۳)

**سوال**: مسافر نے قصر کے بجائے چار رکعت فرض کی نیّت باندھ لی مگر یاد آنے پر دو رکعت پر ہی سلام پھیر دیا تو کیا ایسی نماز ہو جائے گی؟

**جواب**: مسافر نے قصر کے بجائے چار رَکعت فرض کی نیت باندھ لی پھر یاد آنے پر دو پر سلام پھیر دیا تو نَماز ہو جائے گی۔ اِسی طرح مقیم نے چار رَکعَت فرض کی جگہ دو رَکعَت فرض کی نیّت کی اور چار پر سلام پھیرا تو اُس کی بھی نَماز ہو گئی۔ فقہائے کرام رَحِمَہُمُ اللہُ السَّلَام فرماتے ہیں: ”نیتِ نماز میں رکعتوں کی تعداد

مقرر کر ناضروری نہیں کیونکہ یہ ضمناً حاصل ہے۔نیت میں تعداد معین (یعنی مقرّر) کرنے میں خطا (یعنی بھول) نقصان دِہ نہیں۔" (دُرِّ مُختار ج۲ص۱۲۰)

**سوال:** جو نماز سفر میں قضا ہوئی اس کو حالتِ اقامت میں (یعنی سفر ختم ہونے کے بعد) پڑھے تو قصر کرنی ہو گی یا پوری پڑھیں گے؟ اور یونہی برعکس کہ حالتِ اقامت کی قضا نماز کو سفر میں ادا کرے تو کس طرح پڑھے گا؟

**جواب:** حالت اقامت میں ہونے والی قضا نمازیں سفر میں بھی پوری پڑھنی ہوں گی اور سفر میں قضا ہونے والی قصر نَمازیں مُقیم ہونے کے بعد بھی قَصر ہی پڑھی جائیں گی۔(نماز کے احکام ص۳۱۸)

**سوال:** وطنِ اصلی اور وطنِ اقامت کسے کہتے ہیں؟ نیز وطنِ اقامت کس طرح ختم ہو جاتا ہے؟

**جواب:** وَطن کی دو قسمیں ہیں:(1)۔۔۔**وَطنِ اصلی:** یعنی وہ جگہ جہاں اس کی پیدائش ہوئی ہے یا اس کے گھر کے لوگ وہاں رہتے ہیں یا وہاں سُکونت (یعنی رہائش اختیار) کر لی اور یہ ارادہ ہے کہ یہاں سے نہ جائے گا۔(۲)۔۔۔**وطنِ اِقامت:** یعنی وہ جگہ کہ مسافر نے پندَرہ دن یا اس سے زیادہ ٹھہرنے کا وہاں ارادہ کیا ہو۔(عالمگیری ج۱ص۱۴۲)

نیز ایک **وطن** اِقامت دوسرے وطنِ اِقامت کو باطِل کر دیتا ہے یعنی ایک جگہ پندَرہ دن کے ارادے سے ٹھہرا پھر دوسری جگہ اتنے ہی دن کے ارادے سے ٹھہرا تو پہلی جگہ اب وطن نہ رہی۔ دونوں کے درمیان مسافتِ سفر ہو یا نہ ہو۔ یونہی وطنِ اِقامت وطنِ اصلی اور سفر سے باطل ہو جاتا ہے۔

(دُرِّمُختار ج۲ص۷۳۹، بہارِ شریعت ج۱ص۷۵۱)

## مسائل نماز جنازہ

**سوال:** نمازِ جنازہ فرضِ عین ہے یا فرضِ کفایہ؟ اگر فرضِ کفایہ ہے تو اس کا کیا مطلب ہے؟ نیز غائبانہ نمازِ جنازہ کا کیا حکم ہے؟

**جواب:** **نمازِ جنازہ** "فرضِ کفایہ" ہے یعنی کوئی ایک بھی ادا کر لے تو سب برِیُّ الذِّمَّہ ہو گئے ورنہ جن جن کو خبر پہنچی تھی اور نہیں آئے وہ سب گنہگار ہوں گے۔اِس کے لئے جماعت شَرط نہیں، ایک شخص

بھی پڑھ لے تو فرض ادا ہو گیا۔ اس کی فرضیّت کا انکار کفر ہے۔(بہارِ شریعت ج ا ص ۸۲۵) نیز میّت کا سامنے ہونا ضروری ہے، لہذا غائبانہ نمازِ جنازہ نہیں ہو سکتی۔(نماز کے احکام ص ۳۸۵)

**سوال:** نمازِ جنازہ میں نمازی کے لئے کون کون سی شرائط ہیں؟

**جواب:** نمازِ جنازہ میں **مصلّی** (نمازی) کے لحاظ سے تو وہی شرطیں ہیں جو مطلق نماز کی ہیں مثلاً:

(۱)۔۔۔ طہارت: یعنی مصلّی کا نجاستِ حکمیہ و حقیقیہ سے پاک ہونا، نیز اس کے کپڑے اور جگہ کا پاک ہونا۔
(۲)۔۔۔ ستر عورت۔(۳)۔۔۔ قبلہ کو منہ ہونا۔(۴) نیت، اِس میں وقت شرط نہیں اور تکبیرِ تحریمہ (نمازِ جنازہ کا) رُکن ہے شرط نہیں۔(بہارِ شریعت ج ا، ص ۸۲۵)

**سوال:** نمازِ جنازہ میں میّت سے متعلق کتنی اور کون کون سی شرائط ہیں؟

**جواب:** نمازِ جنازہ میں میّت سے تعلق رکھنے والی چند شرطیں ہیں:

**(۱)۔۔۔ میّت کا مسلمان ہونا:** میّت سے مراد وہ ہے جو زندہ پیدا ہوا پھر مر گیا، تو اگر مردہ پیدا ہوا بلکہ اگر نصف سے کم باہر نکلا اُس وقت زندہ تھا اور اکثر باہر نکلنے سے پیشتر مر گیا تو اُس کی بھی نماز نہ پڑھی جائے۔
**(۲)۔۔۔ میّت کے بدن و کفن کا پاک ہونا:** بدن پاک ہونے سے یہ مراد ہے کہ اُسے غسل دیا گیا ہو یا غسل ناممکن ہونے کی صورت میں تیمم کرایا گیا ہو، اور کفن پہنانے سے پیشتر اُس کے بدن سے نجاست نکلی تو دھو ڈالی جائے اور بعد میں خارج ہوئی تو دھونے کی حاجت نہیں۔ اور کفن پاک ہونے کا یہ مطلب ہے کہ پاک کفن پہنایا جائے اور بعد میں اگر نجاست خارج ہوئی اور کفن آلودہ ہوا تو حرج نہیں۔
**(۳)۔۔۔ جنازہ کا وہاں موجود ہونا:** یعنی کُل یا اکثر یا نصف مع سر کے موجود ہونا، لہٰذا غائب کی نماز نہیں ہو سکتی۔

**(۴)۔۔۔ جنازہ زمین پر رکھا ہونا یا ہاتھ پر ہونا:** مگر قریب ہو، اگر جانور وغیرہ پر لدا ہو نماز نہ ہو گی۔
**(۵)۔۔۔ جنازہ مصلّی کے آگے قبلہ کو ہونا:** اگر مصلّی کے پیچھے ہو گا نماز صحیح نہ ہو گی۔ اور اگر جنازہ الٹا رکھا یعنی امام کے دہنے میّت کا قدم ہو تو نماز ہو جائے گی، مگر قصداً ایسا کیا تو گنہگار ہوئے۔

**(۶)۔۔۔میّت کا وہ حصۂ بدن جس کا چھپانا فرض ہے چُھپا ہونا۔**

**(۷)۔۔۔میّت امام کے محاذی ہو:** یعنی اگر ایک میّت ہے تو اُس کا کوئی حصۂ بدن امام کے محاذی (یعنی برابر) ہو اور چند ہوں تو کسی ایک کا حصۂ بدن امام کے محاذی ہونا کافی ہے۔(بہارِ شریعت ج۱، ص۸۲۶۔۸۲۸)

**سوال:** نمازِ جنازہ کے کتنے ارکان (یعنی فرض) اور کتنی سنّتیں ہیں؟

**جواب:** نمازِ جنازہ کے **دو رُکن** ہیں: **(۱)**۔۔۔چار بار "اللّٰہُ اَکْبَرْ" کہنا۔ **(۲)**۔۔۔قِیام۔ اور اس میں **تین سنّتِ مؤکدہ** ہیں: **(۱)**۔۔۔ثَناء۔ **(۲)**۔۔۔دُرُود شریف۔ **(۳)**۔۔۔میّت کے لئے دُعا۔

(بہارِ شریعت ج۱ ص۸۲۹)

**سوال:** نمازِ جنازہ پڑھنے کا طریقہ بیان کیجئے۔

**جواب:** **مُقتدی** اِس طرح نیّت کرے: "میں نے نیّت کی اِس جنازے کی نَماز کی، واسطے اللہ عَزَّوَجَلَّ کے، دُعا اِس میّت کے لئے، پیچھے اِس امام کے" اب امام و مُقتدی پہلے کانوں تک ہاتھ اُٹھائیں اور "اَللّٰہُ اَکْبَرْ" کہتے ہوئے فوراً حسبِ معمول ناف کے نیچے باندھ لیں اور **ثَناء** پڑھیں۔ اس میں "وَتَعَالٰی جَدُّكَ" کے بعد "وَجَلَّ ثَنَاؤُكَ وَلَآ اِلٰـهَ غَيْرُكَ" پڑھیں پھر بِغیر ہاتھ اُٹھائے "اَللّٰہُ اَکْبَرْ" کہیں، پھر **دُرُودِ ابراہیم** پڑھیں، پھر بِغیر ہاتھ اٹھائے "اَللّٰہُ اَکْبَرْ" کہیں اور دُعا پڑھیں (امام تکبیریں بُلند آواز سے کہے اور مقتدی آہستہ۔ باقی تمام اَذکار امام و مقتدی سب آہِستہ پڑھیں) دُعا کے بعد پھر بِغیر ہاتھ اُٹھائے **"اَللّٰہُ اَکْبَرْ"** کہیں اور ہاتھ لٹکا دیں پھر دونوں طرف سلام پھیر دیں۔(نماز کے احکام ص ۳۸۲)

**سوال:** کسی کو جنازے کی اَدھوری جماعت ملی تو بقیہ کس طرح پوری کرے؟

**جواب:** مَسبوق (یعنی جس کی بعض تکبیریں فوت ہو گئیں وہ) اپنی باقی تکبیریں امام کے سلام پھیرنے کے بعد کہے اور اگر یہ اَندیشہ ہو کہ دُعا وغیرہ پڑھے گا تو پوری کرنے سے قَبل لوگ جنازے کو کندھے تک اُٹھالیں گے تو صِرف تکبیریں کہہ لے دُعا وغیرہ چھوڑ دے۔ اور چوتھی تکبیر کے بعد جو شخص آیا تو جب

تک امام نے سلام نہیں پھیرا شامِل ہو جائے اور امام کے سلام کے بعد تین بار "اَللّٰہُ اَکْبَرْ" کہے۔ پھر سلام پھیر دے۔ (دُرِّ مُختار ج۳ص۱۳۶)

**سوال:** جوتا چپل پہن کر نمازِ جنازہ پڑھی تو کس چیز کی احتیاط کرنا ضروری ہے؟

**جواب:** جوتا یا چپل پہن کر اگر نمازِ جنازہ پڑھیں تو جوتے اور زمین دونوں کا پاک ہونا ضَروری ہے اور جوتا اُتار کر اُس پر کھڑے ہو کر پڑھیں تو جوتے کے تلے اور زمین کا پاک ہونا ضَروری نہیں۔ میرے آقا اعلیٰ حضرت، امام اہلسنّت مولانا الشاہ امام احمد رضا خان عَلَیْہِ رَحْمَۃُ الرحمٰن ایک سوال کے جواب میں اِرشاد فرماتے ہیں: "اگر وہ جگہ پیشاب وغیرہ سے ناپاک تھی یا جن کے جوتوں کے تلے ناپاک تھے اور اِس حالت میں جوتا پہنے ہوئے نماز پڑھی ان کی نماز نہ ہوئی، احتیاط یہی ہے کہ جوتا اُتار کر اُس پر پاؤں رکھ کر نماز پڑھی جائے کہ زمین یا تَلا اگر ناپاک ہو تو نماز میں خلل نہ آئے گا۔" (فتاوٰی رضویہ مُخرَّجہ ج۹ص۱۸۸)

**سوال:** کیا مکروہ وقت میں نمازِ جنازہ پڑھ سکتے ہیں؟

**جواب:** جنازہ اگر اوقاتِ ممنوعہ (یعنی کسی مکروہ وقت) میں لایا گیا تو اُسی وقت پڑھیں کوئی کراہت نہیں، کراہت اُس صورت میں ہے کہ پیشتر (یعنی پہلے) سے تیار موجود ہے اور دیر کی، یہاں تک کہ وقتِ کراہت آ گیا۔ (بہارِ شریعت ج۱، ص۴۵۴)

**سوال:** اگر کئی جنازے جمع ہوں تو کیا ایک ساتھ سب کی نماز پڑھ سکتے ہیں؟ نیز اس صورت میں امام کے سامنے جنازوں کو رکھنے کی ترتیب کیا ہو گی؟

**جواب:** چند جنازے ایک ساتھ بھی پڑھے جاسکتے ہیں، اس میں اِختیار ہے کہ سب کو آگے پیچھے رکھیں یعنی سب کا سینہ امام کے سامنے ہو یا قِطار بند۔ یعنی ایک کے پاؤں کی سیدھ میں دوسرے کا سرہانا اور دوسرے کے پاؤں کی سیدھ میں تیسرے کا سرہانا وَعَلٰی ھٰذَا الْقِیَاس (یعنی اسی پر قیاس کیجئے)۔ (بہارِ شریعت ج۱ص۸۳۹)

## مسائل اذان واقامت

**سوال:** مسجدِ محلہ کی جماعتِ اُوْلیٰ کے لئے اذان واقامت کہنے کا کیا حکم ہے؟

**جواب:** **پانچوں** فرض نَمازیں اِن میں جُمُعہ بھی شامل ہے جب جماعتِ اُولیٰ کے ساتھ مسجِد میں وقت پر ادا کی جائیں تو ان کے لئے اذان سُنّتِ مُؤَکَّدَہ ہے اور اِس کا حکم مِثلِ واجِب ہے کہ اگر اذان نہ کہی گئی تو وہاں کے تمام لوگ گنہگار ہوں گے۔ اور اقامت اذان سے بھی زیادہ تاکیدی سنّت ہے۔(بہارِ شریعت ج۱ص۴۶۴)

**سوال:** کیا اشراق وچاشت کے لئے بھی اذان ہو گی؟

**جواب:** فرائض کے سوا باقی نمازوں مثلاً وتر، جنازہ، عیدین، نذر(یعنی منّت کی نماز)، سنن، تراویح، استسقا(یعنی بارش طلب کرنے کی نماز)، چاشت، کُسوف(یعنی سورج گہن کی نماز)، خُسوف(یعنی چاند گہن کی نماز)، نوافل میں اَذان نہیں۔(بہارِ شریعت ج۱ص۴۶۵)

**سوال:** اگر بے وضو نے اذان دی تو کیا حکم ہے؟

**جواب:** بے وضو کی اذان صحیح ہے مگر بے وضو شخص کا اذان کہنا مکروہِ تنزیہی ہے۔

**سوال:** نماز کا وقت شروع ہونے سے پہلے اذان کہہ دی تو کیا اذان ہو جائے گی؟

**جواب:** اذان اگر وقت سے پہلے کہہ دی یا وقت سے پہلے شروع کی اور دورانِ اذان وقت آ گیا دونوں صورتوں میں اذان نہ ہوئی، دوبارہ کہنی ہو گی۔(نماز کے احکام ص۱۴۸)

## مسائل سجدۂ تلاوت

**سوال:** سجدۂ تلاوت کب کیا جاتا ہے؟ نیز اس کے کرنے کا کیا طریقہ ہے؟

**جواب:** آیتِ سجدہ پڑھنے یا سُننے سے سجدہ واجِب ہو جاتا ہے پڑھنے میں یہ شرط ہے کہ اِتنی آواز میں ہو کہ اگر کوئی عُذر نہ ہو تو خود سُن سکے، سُننے والے کے لئے یہ ضَروری نہیں کہ بالقَصد سنی ہو، بِلا قصد سُننے سے بھی سَجدہ واجِب ہو جاتا ہے۔(بہارِ شریعت حصّہ ۴ ص۷۷)

**سجدۂ تلاوت کا طریقہ** یہ ہے کہ: باوضو کھڑے ہو کر اَللّٰہُ اَکْبَر کہتا ہوا سَجدے میں جائے اور کم سے کم تین بار "سُبْحٰنَ رَبِّیَ الْاَعْلٰی" کہے پھر اَللّٰہُ اَکْبَر کہتا ہوا کھڑا ہو جائے۔ شروع اور بعد میں، دونوں بار اَللّٰہُ اَکْبَر

کہنا سنّت ہے اور کھڑے ہو کر سَجدے میں جانا اور سَجدے کے بعد کھڑا ہونا یہ دونوں قِیام مُستَحَب۔ سجدۂ تلاوت کے لئے اَللّٰہُ اَکْبَر کہتے وقت نہ ہاتھ اُٹھانا ہے، نہ اس میں تَشَہُّد ہے نہ سلام۔

**سوال:** آیتِ سجدہ پڑھی یا سنی تو کتنی دیر گزرنے کے بعد سجدہ کرے؟ نیز تاخیر کا حکم بھی بتایئے۔

**جواب:** سَجدۂ تلاوت نَماز میں فوراً کرنا واجِب ہے اگر تاخیر کی یعنی تین آیات سے زیادہ پڑھ لیا تو گنہگار ہو گا اور جب تک نَماز میں ہے یا سلام پھیرنے کے بعد کوئی نَماز کے مُنافی فعل نہیں کیا تو سجدۂ تلاوت کر کے سجدۂ سَہو بجالائے۔ آیتِ سَجدہ بیرونِ نَماز (یعنی خارج نماز) پڑھی یا سنی تو فوراً سجدہ کرلینا واجِب نہیں ہے البتّہ وُضو ہو تو تاخیر مکروہِ تنزیہی ہے۔ (نماز کے احکام ص ۲۸۳)

## نماز میں لقمہ کے مسائل

**سوال:** لقمہ دینے کا شرعی حکم کیا ہے؟

**جواب:** امام جب ایسی غلطی کرے جو مُوجبِ فسادِ نماز ہو (یعنی وہ غلطی جس سے نماز ٹوٹ جاتی ہے) تو اس کا بتانا اور اصلاح کرانا ہر مقتدی پر فرضِ کفایہ ہے ان میں سے جو بتادے گا سب پر سے فرض اتر جائے گا اور کوئی نہ بتائے گا تو جتنے جاننے والے تھے سب مرتکبِ حرام ہوں گے اور سب کی نماز باطل ہو جائے گی، کیونکہ غلطی جب مفسدِ نماز ہو تو اس کی اصلاح کرنے کے بجائے خاموش رہنا نماز کو باطل کر دے گا، اور اللہ تعالیٰ کے اس فرمان "وَلَا تُبْطِلُوْۤا اَعْمَالَكُمْ" (ترجمہ: اپنے اعمال باطل نہ کرو) کی وجہ سے نماز باطل کر دینا حرام ہے۔

**نوٹ:** ایک کا بتانا سب پر سے فرض اس وقت ساقط کرے گا کہ امام مان لے اور کام چل جائے ورنہ اوروں پر بھی بتانا فرض ہو گا یہاں تک کہ حاجت پوری ہو جائے اور امام کو وثوق (اعتماد) حاصل ہو جائے، بعض دفعہ ایسا ہوتا ہے کہ ایک کے بتائے سے امام کا اپنی غلط یاد پر اعتماد نہیں جاتا اور وہ اس کی تصحیح کو نہیں مانتا

اور اس کا محتاج ہوتا ہے کہ متعدد شہادتیں اس کی غلطی پر گزریں تو یہاں فرض ہو گا کہ دوسرا بھی بتائے اور اب بھی امام رجوع نہ کرے تو تیسرا بھی تائید کرے یہاں تک کہ امام صحیح کی طرف واپس آجائے۔
(فتاوٰی رضویہ شریف ص ۲۸۰ ج ۷ رضا فاؤنڈیشن لاہور)

اور اگر غلطی ایسی ہے جس سے واجب ترک ہو کر نماز مکروہِ تحریمی ہو تو اس کا بتانا ہر مقتدی پر واجب کفایہ ہو گا اور اگر ایک بتادے گا اور اس کے بتانے سے کارروائی ہو جائے تو سب پر سے واجب اتر جائے گا ورنہ سب گنہگار رہیں گے۔

اور اگر غلطی ایسی ہو کہ جس سے نہ فسادِ نماز ہوتا ہو نہ ترکِ واجب، جب بھی ہر مقتدی کو مطلقاً بتانے کی اجازت ہے۔ (فتاوٰی رضویہ شریف ص ۲۸۱ ج ۷ رضا فاؤنڈیشن لاہور)

**سوال:** نماز میں لقمہ دینے کی تعریف اور اس کے جائز ہونے کی وجہ بیان کیجئے۔

**جواب:** لقمہ دینے کا مطلب یہ ہے کہ اصل میں لقمہ دینا مقتدی کی طرف سے امام کو کچھ سکھانا اور امام کا مقتدی سے سیکھنا ہے۔ اور حالتِ نماز سیکھنے اور سیکھانے کا موقع نہیں بلکہ یہ امور نماز کے فاسد ہو جانے کا باعث ہیں مگر ضرورت کی جگہ پر یا اُن مقامات پر جہاں لقمہ دینے کے بارے میں نص وارد ہے شریعت نے اِس کی اجازت دی اور ضرورت اور نص میں بیان کردہ جگہ کی حد تک نماز میں لقمہ دینے اور لینے والے پر سے نماز ٹوٹنے کا حکم معاف رکھا۔

لیکن جہاں کہیں بے محل (یعنی جہاں اجازت نہیں تھی وہاں) لقمہ دیا گیا تو نماز ٹوٹنے کا اصل حکم لوٹ آئے گا۔ مثلاً جب امام کو واپس آنے کی اجازت نہ ہو تو ایسے موقع پر لقمہ دینا بے محل ہے اور کسی نے لقمہ دیا تو اس کی نماز گئی۔ یعنی ٹوٹ جائے گی۔ (نماز میں لقمہ کے مسائل ص ۲۶)

**نوٹ:** کہاں غلطی مفسدِ نماز ہے اور کہاں نہیں اس کا معلوم پڑنا اور وہ بھی نماز کی حالت میں ہر ایک کا کام نہیں، لہٰذا جہاں فسادِ معنی کا شبہ ہو وہاں اپنے طور پر کوئی فیصلہ کرنے کے بجائے جید علما سے رجوع کیا جائے۔ (نماز میں لقمہ کے مسائل ص ۲۶)

**سوال:** کیا بچہ بھی لقمہ دے سکتا ہے؟

**جواب:** جی ہاں! بالغ مقتدیوں کی طرح تمیز دار بچہ بھی لقمہ دے سکتا ہے۔ جبکہ نماز آتی ہو یعنی جو ضروری مسائل سے آگاہ ہو۔ (نماز میں لقمہ کے مسائل ص ۱۸)

**سوال:** لقمہ کے الفاظ کہتے وقت کیا نیّت ہونی چاہئے؟

**جواب:** جو شخص بھی لقمہ دے اس کو چاہئے کہ لقمہ دیتے وقت وہ قراءت کی نیت نہ کرے بلکہ لقمہ دینے کی نیت سے وہ الفاظ کہے، کیونکہ قراءت سے مقتدی کو منع کیا گیا ہے جبکہ لقمہ دینا اسے منع نہیں، لہٰذا جو منع ہے اس کی نیّت نہ کرے۔ (نماز میں لقمہ کے مسائل ص ۱۹)

**سوال:** کتنی بار غلط لقمہ دینے سے نماز ٹوٹ جاتی ہے؟

**جواب:** جہاں لقمہ نہیں دینا تھا وہاں ایک ہی دفعہ لقمہ دینے سے نماز ٹوٹ جائے گی نماز ٹوٹنے کے لئے لقمہ کی تکرار شرط نہیں۔ (نماز میں لقمہ کے مسائل ص ۲۴)

**سوال:** اگر غلطی پر امام سوچنے لگ جائے تو لقمہ دینے میں کتنا انتظار کرنا چاہئے؟

**جواب:** امام غلطی کر کے خود متنبّہ (یعنی باخبر) ہو گیا اور یاد نہیں آتا، یاد کرنے کے لئے رکا، اگر تین بار سُبْحٰنَ اللہ کہنے کی مقدار رکے گا تو نماز مکروہِ تحریمی ہو جائے گی اور سجدۂ سہو واجب ہو گا، تو اس صورت میں جب اسے رکا دیکھیں، مقتدیوں پر بتانا واجب ہو گا کہ خاموشی قدرِ ناجائز تک نہ پہنچے۔ یعنی امام کو تین مرتبہ سُبْحٰنَ اللہ کی مقدار خاموش رہنے کا موقع نہ دیا جائے۔ (نماز میں لقمہ کے مسائل ص ۱۶)

**سوال:** کن الفاظ سے لقمہ دینا چاہئے؟

**جواب:** مختلف حالتوں میں مختلف طرح لقمہ دیا جا سکتا ہے مثلاً: **(۱)۔۔۔** جب امام قرآن بھولے تو جو بھولا ہے وہ بتائے، بہتر یہ ہے کہ جہاں سے بھولا ہے اس کے پیچھے کی آیت بتائے پھر وہ آیت جو یہ بھولا ہے۔ **(۲)۔۔۔** اگر امام سورت میں سے کچھ پڑھتے پڑھتے بھول گیا آگے یاد نہیں آتا تو یہ بھی جائز ہے کہ کسی اور سورت یا آیت کا لقمہ دے دیا جائے۔ **(۳)۔۔۔** جب انتقالِ رکن یعنی ایک رکن سے دوسرے رکن کی

طرف آنے میں سہو ہو تو بہتر یہ ہے کہ تسبیح (یعنی سُبْحٰنَ اللہ) کے ذریعے لقمہ دے، اور اگر تکبیر (یعنی اَللہُ اَکْبَر) کے ذریعے دیا تو بھی جائز ہے۔ (نماز میں لقمہ کے مسائل ص ۳۰)

# تَمَّتْ بِالْخَیْرِ

## چاند کس دن دکھے گا معلوم کرنے کا فارمولہ

**سوال:** ہر قمری مہینے کی پہلی تاریخ کس دن ہو گی؟ معلوم کرنے کا کیا طریقہ ہے؟

**جواب:** جس سنہ ہجری کے قمری مہینے کی پہلی تاریخ کا دن معلوم کرنا ہو اس کے سنہ کو ۸ سے تقسیم کر دیں، تقسیم کرنے کے بعد جو باقی بچے اس کو جدول میں دئے ہوئے عدد کے سامنے مہینہ اور دن دیکھیں۔ مثلاً سنہ ۱۴۴۲ ہجری کی پہلی شوّال المکرم کس دن ہو گی؟ پس ۱۴۴۲ کو ۸ سے تقسیم کیا تو باقی ۲ بچا، اب ۲ کے سامنے اور شوّال کے نیچے دیکھا تو جمعہ نکلا، اور واقعی پہلی شوّال ۱۴۴۲ ہجری کو جمعہ تھا۔ پس اس قاعدے اور جدول کی مدد سے آپ گزرے ہوئے اور آنے والے قمری مہینوں کی پہلی تاریخ کا دن معلوم کر سکتے ہیں۔

| عدد | ربیع الآخر<br>رمضان | جمادی الاولی | محرّم<br>شوّال | جمادی الاخری<br>ذی القعدہ | صفر<br>رجب | ربیع الاوّل<br>ذی الحجہ | شعبان |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| 1 | سنیچر | اتوار | پیر | منگل | بدھ | جمعرات | جمعہ |
| 2 | بدھ | جمعرات | جمعہ | سنیچر | اتوار | پیر | منگل |
| 3 | پیر | منگل | بدھ | جمعرات | جمعہ | سنیچر | اتوار |
| 4 | جمعہ | سنیچر | اتوار | پیر | منگل | بدھ | جمعرات |
| 5 | منگل | بدھ | جمعرات | جمعہ | سنیچر | اتوار | پیر |
| 6 | اتوار | پیر | منگل | بدھ | جمعرات | جمعہ | سنیچر |
| 7 | جمعرات | جمعہ | سنیچر | اتوار | پیر | منگل | بدھ |

**نوٹ:** علمِ ہیئت، علمِ توقیت، علمِ تقویم اور علمِ طب کے بارے میں مزید معلومات حاصل کرنے کے لئے ملاحظہ فرمائیں کتاب بنام "تسلیم التوقیت" مصنف: مولانا ابو شفیع محمد شفیق خان عطاری مدنی فتحپوری

الحمد للہ اللطیف و الصلوۃ و السلام علی رسولہ الشفیق اما بعد فاعوذ باللہ من الشیطٰن الرجیم بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

الصلوۃ و السلام علیک یا رسول اللہ ﷺ و علی الک و اصحابک یا حبیب اللہ ﷺ

اصلاحی و تبلیغی خطبات کا ایک منفرد و مقبول گلدستہ

# خطباتِ مصطفائی
# و
# خطباتِ شفیقی

## (حصہ اوّل)

آپ اس کتاب میں ان عنوان پر خطاب ملاحظہ فرمائیں گے:

| ش | خطباتِ مصطفائی | ش | خطباتِ شفیقی |
|---|---|---|---|
| 1 | عظمتِ رسالتِ مآب ﷺ | 1 | محمد ﷺ اللہ کے مظہر ہیں |
| 2 | ذکر کی فضیلت اور اس کے اثرات | 2 | جمیع عالم برائے مصطفی ﷺ |
| 3 | ولی کی پہچان | 3 | امت کا معنی اور اس کا مفہوم |
| 4 | سنّت اور بدعت | 4 | امت محمدیہ کی عمر کم کیوں رکھی گئی |
| 5 | نورِ حسّی اور نورِ معنوی | 5 | اعلیٰ حضرت کا عشقِ رسول ﷺ |
| 6 | تفسیر سورۂ تکاثر | 6 | تفسیر سورۂ کوثر: محبوب ہم نے تم کو سب کچھ دیا |

**خطیبِ اوّل:** مبلغ اسلام پیرزادہ محمد رضا ثاقب مصطفائی

**خطیبِ ثانی و مرتب:** مولانا ابو شفیع محمد شفیق خان عطاری مدنی فتحپوری

مکتبہ دار السنہ دہلی

اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ اللَّطِیْفِ وَ الصَّلٰوۃُ وَ السَّلَامُ عَلٰی رَسُوْلِہِ الشَّفِیْقِ اَمَّا بَعْدُ فَاَعُوْذُ بِاللّٰہِ مِنَ الشَّیْطٰنِ الرَّجِیْم بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْم

اَلصَّلٰوۃُ وَ السَّلَامُ عَلَیْکَ یَا رَسُوْلَ اللّٰہ صلی اللہ علیہ و الہ وسلم وَعَلٰی اٰلِکَ وَ اَصْحٰبِکَ یَا حَبِیْبَ اللّٰہ صلی اللہ علیہ و الہ وسلم

**استاد کو تدریس کے اعلی منصب کی جانب لے جانے والی ایک نمایہ تحریر جس میں تدریس کے جدید دور میں جدید و قدیم طریقوں کے ساتھ ساتھ تدریس میں نکھار پیدا کرنے والی چیزوں کو بھی بیان کیا گیا ہے۔**

# تدریس کے

# 26 طریقے

## آپ اس کتاب میں ملاحظہ فرمائیں گے:

☆...**پہلا باب:** تدریس کے نکات
☆...**دوسرا باب:** تدریس کے 26 طریقے
☆...**تیسرا باب:** درجے کی ترقی کے فارمولے
☆...**چوتھا باب:** طلبہ کے درمیان کئے جانے والے 19 بیان
☆...**پانچواں باب:** جسمانی و ذہنی نشو نما کے فارمولے
☆...**چھٹا باب:** 63 انوکھی معلومات
☆...**ساتواں باب:** 63 انوکھے سوالات
☆...**آٹھواں باب:** 40 انوکھے چٹکلے
☆...**نواں باب:** 40 انوکھی پہیلیاں
☆...**دسواں باب:** 40 انوکھی حکمتیں
☆...**گیارہواں باب:** 26 انوکھی حکایات
☆...**بارہواں باب:** تاریخ ساز شخصیات

**مصنف: مولانا ابو شفیع محمد شفیق خان عطاری مدنی فتحپوری**

**ناشر: مکتبۃ دار السنۃ دہلی**

اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ اللَّطِیْف وَ الصَّلٰوۃُ وَ السَّلَامُ عَلٰی رَسُوْلِہِ الشَّفِیْق اَمَّا بَعْد فَاَعُوْذُ بِاللّٰہِ مِنَ الشَّیْطٰنِ الرَّجِیْم بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْم

اَلصَّلٰوۃُ وَ السَّلَامُ عَلَیْکَ یَا رَسُوْلَ اللّٰہ ﷺ وَ عَلٰی اٰلِکَ وَ اَصْحَابِکَ یَا حَبِیْبَ اللّٰہ ﷺ

فرض علوم پر مشتمل جدید انداز کی آسان ترین کتاب بنام

# آسان فرض علوم

سوالاً جواباً

## آپ اس کتاب میں ملاحظہ فرمائیں گے:

☆...عقائد کا بیان ☆...عقائد پر دلائل کا بیان ☆... تقلید کا بیان

☆...امام کے پیچھے قراءت کرنے کا بیان ☆...رفع یدین کا بیان ☆...باطل فرقوں کا بیان

☆... نماز کا بیان ☆...میّت کا بیان ☆...روزے کا بیان

☆...زکوۃ کا بیان ☆...حج و عمرے کا بیان ☆... قربانی کا بیان

☆... عقیقے کا بیان ☆... نکاح کا بیان ☆...طلاق کا بیان

☆... قسم کا بیان ☆...حدود کا بیان ☆...کمانے کے حلال طریقے

مصنف

مولانا ابو شفیع محمد شفیق خان عطاری مدنی فتحپوری

مکتبہ دار السنہ دہلی

الحمد للہ اللطیف و الصلوۃ و السلام علی رسولہ الشفیق اما بعد فاعوذ باللہ من الشیطٰن الرجیم بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

الصلوۃ و السلام علیک یا رسول اللہ ﷺ و علی الک و اصحابک یا حبیب اللہ ﷺ

کئی لڑکیاں پیدا ہونے کے بعد لوگ کہتے ہیں "اس عورت کو طلاق دے دو"

آخر لڑکیوں کی پیدائش میں

# قصور کس کا

# ؟

مرد کا یا عورت کا

## اسلام اور سائنس کی روشنی میں

آپ اس کتاب میں ملاحظہ فرمائیں گے:

☆...زمانۂ جاہلیت کی کچھ یادیں
☆...پانچ لرزہ خیز واردات
☆...بیٹیوں کے فضائل
☆...سائنس کیا کہتی ہے؟
☆...دلچسپ سوالات و جوابات
☆...عِلْمُ الْجَنِیْن کیا ہے؟
☆...بچے کی پیدائش کا سبب کیا ہے؟
☆...بچے کی پیدائش کا مرحلہ
☆...بے اولادی کے 4 روحانی علاج
☆...اولادِ نرینہ کے روحانی علاج

مصنف

مولانا ابو شفیع محمد شفیق خان عطاری مدنی فتحپوری

مکتبہ دار السنہ دہلی